# یار محمد بندیالوی

مولانا یار محمد بن میاں سلطان محمود بن میاں شاہ نواز ۱۳۰۲ھ/۱۸۸۴-۸۵ء میں ضلع سرگودھا کے معروف گاؤں بندیال میں پیدا ہوئے۔ لڑکپن میں تحصیل علم کے لئے گھر سے نکل کھڑے ہوئے۔ موضع پکا ضلع میانوالی میں قرآن مجید حفظ کیا۔ صرف و نحو کی تحصیل مولانا محمد امیر دامانی اور مولانا شاہ ارشد (ساکن بجاڑ ضلع جہلم) سے کی۔ آخر الذکر الفیہ ابن مالک پڑھانے میں اپنی نظیر نہ رکھتے تھے۔

اعلیٰ تعلیم مدرسہ نعمانیہ لاہور اور مدرسہ عالیہ مسجد فتحپوری دہلی میں پائی۔ دہلی کے زمانۂ قیام میں مدرسہ حکیم اجمل خان میں فن طب کی کتابیں پڑھیں۔ ایک روایت کے مطابق مولانا یار محمد بندیالوی نے مولانا ہدایت اللہ جونپوری شاگرد مولانا فضل حق خیرآبادی سے بھی استفادہ کیا تھا۔

فارغ التحصیل ہوئے تو الہ آباد، رامپور، بھوپال اور ٹونک کے مدارس دینیہ سے وابستہ رہے۔ آخر میں اپنے وطن مالوف آ گئے اور مدرسہ ضیاء العلوم مظہریہ کی بنیاد رکھی۔ ان کی صدارت تدریس اور اہتمام میں جامعہ نے کافی ترقی کی اور سینکڑوں طالبان شوق نے ان کے فضل و علم سے استفادہ کیا۔

۲۲ محرم ۱۳۶۷ھ/۶ دسمبر ۱۹۴۸ء کو وفات پائی۔ بندیال میں مدفون ہیں۔ بندیال سو دو بیٹے ہیں ان کے صاحبزادے مولانا محمد عبدالحق اور مولانا محمد فضل حق خیرآبادی (ثانی) ان کی علمی روایات قائم رکھے ہوئے ہیں۔

